انھوں نے :

کس لیے جیتے ہیں ہم کس کے لیے جیتے ہیں
بارہا ایسے سوالات پہ رونا آیا

والدہ کا انتقال ساحر کی زندگی کا آخری صدمہ تھا جس کے اثرات سے وہ مرتے دم تک بحال نہ ہو سکے۔

ساحر ہمارے درمیان نہیں رہے۔ ان کا جسمانی وجود موت کی اندھی گپھاؤں کی نذر ہو گیا لیکن جب تک سینوں میں معصوم جذبات دل بن کر دھڑکتے رہیں گے، زندگی کی تب و تاب سے لبریز ان کی شاعری ہمارا ساتھ دے گی۔ عمر کے ایک خاص حصّے کے لیے اور ذہنی رفعت کی ایک خاص حد تک ان کے فن پاروں میں جو بے پناہ کشش ہے اس نے انھیں قدرِ بقا بخش دی ہے۔ وہ اپنے عہد کے بڑے شاعر نہ سہی ایک ایسے شاعر ضرور ہیں جسے جلد بھلایا نہ جا سکے گا۔

نئی دہلی
۹ر فروری ۱۹۸۱ء

—— مخمور سعیدی

امرتا پریتم

# ساحر

## کچھ لازوال یادیں

جس چہرے کی روشنی میں سب سے پہلے دل کی تہوں میں درد جاگتے دیکھا وہ اس مذہب کا تھا جس مذہب کے ماننے والوں کے لیے گھر میں برتن بھی الگ رکھے جاتے تھے۔

یہی وہ چہرہ تھا جس نے میرے اندر انسانیت کی وہ جوت جگائی کہ تقسیم ملک کے وقت، تقسیم کے ہاتھوں تباہی سے دوچار ہوکر بھی جب میں نے اس حادثے کے بارے میں قلم اٹھایا تو دونوں مذہبی گروہوں کی زیادتیاں بغیر کسی رعایت یا ریزرویشن کے قلمبند کرسکی۔ یہ چہرہ نہ دیکھا ہوتا تو میرے ناول "پنجر" کی تقدیر نہ جانے کیا ہوتی۔

بس اکیس برس کی تھی جب اپنے خوابوں میں بسا ہوا یہ چہرہ اس دھرتی پر دیکھا اور زبان پہ بے ساختہ کسی کا یہ شعر آگیا:

تمھاری جیسی شباہت کو ڈھونڈتا تھا دل
تمھاری شکل نہ دیکھی تھی جس زمانے میں

(کافی برس بعد اس پہلی ملاقات کی تفصیل میں نے "آخری خط" میں بیان کی تھی)

اس کے بعد ایک آگ کا دریا تھا جس سے میں دن رات گزرتی رہی۔ یہاں تک کہ ۱۹۵۷ء

میں جب مجھے ساہتیہ اکاڈمی ایوارڈ ملا، تو فون پر یہ خبر ملتے ہی میں سر سے پاؤں تک تپنے لگی۔ یا خدایا یہ "سنہڑے" میں نے کسی انعام کے لیے تو نہیں لکھے تھے۔ اس نے تو انھیں پڑھا ہی نہیں اب ساری دنیا بھی پڑھے تو مجھے کیا۔

اس شام ایک پریس رپورٹر آیا، فوٹوگرافر ساتھ تھا۔ وہ میری تصویر لینا چاہتا تھا جس میں میں نظم لکھتی ہوئی نظر آؤں۔ میں نے سامنے میز پر کاغذ رکھا اور قلم ہاتھ میں لے کر کاغذ پر کوئی نظم لکھنے کی بجائے، کسی ارادے کے بغیر اس کا نام لکھنے لگی جس کے لیے میں نے سنہڑے لکھے تھے —— ساحر، ساحر، ساحر، ساحر ۔ ۔ ۔ سارا کاغذ بھر گیا۔

پریس کے لوگ چلے گئے تو اکیلے بیٹھے ہوئے مجھے خیال آیا: صبح اخباروں میں یہ تصویر چھپے گی تو میز پر پھیلے ہوئے کاغذ پر ساحر کے نام کی گردان نظر آئے گی ۔ ۔ ۔ اوہ خدایا!

مجنوں کے 'لیلیٰ لیلیٰ' پکارنے والی کیفیت کا تجربہ ہوا مجھے اس روز۔

لیکن کیمرے کا فوکس میرے ہاتھ پر تھا، کاغذ پر نہیں اس لیے دوسرے دن کے اخباروں میں کاغذ پر کچھ بھی نہیں پڑھا جا سکتا تھا (کچھ بھی نہیں پڑھا جا سکتا تھا، یہ تسلی ہونے کے بعد ایک کسک ایک چبھن بھی اس میں شامل ہو گئی۔ کاغذ خالی نظر آ رہا ہے۔ مگر خدا شاہد ہے کہ وہ خالی نہیں تھا)

ساحر کی میں نے تھوڑی سی اپنے ناول "اشرد" میں تصویر کشی کی ہے پھر ایک بھی انیتا میں اور پھر دلّی کی گلیاں میں ساگر کے روپ میں۔

نظمیں بہت سی لکھی ہیں، سنہڑے، سب سے لمبی نظم اور دوسری کئی نظمیں اور آخر میں نظم "آج کی بات" لکھ کر محسوس ہوا کہ اب چودہ برس کا بن باس پورا کرنے کی آزادی کی طرف لوٹ آئی ہوں۔

لیکن بیتے ہوئے ماہ و سال، بدن کے لباس کی طرح نہیں ہوتے۔ یہ داغوں کے نشان کی طرح ہوتے ہیں، کہتے کچھ نہیں لیکن جسم سے الگ نہیں ہوتے۔ کئی برس بعد —— بلغاریہ کے جنوب میں وارنا کے ایک ہوٹل میں ٹھہری ہوئی تھی جہاں ایک طرف سمندر تھا، دوسری طرف جنگل اور تیسری جانب پہاڑ۔ وہاں ایک رات ایسا محسوس ہوا جیسے سمندر کی طرف سے ایک ناؤ آئی ہے اور اس میں سے اتر کر کوئی کھڑکی کی راہ سے میرے کمرے میں آ گیا ہے۔

خواب اور حقیقت ایک ہو گئے تھے۔ اس رات ایک نظم لکھی "تیری یادیں بہت

دنوں سے جلاوطن تھیں"۔

---

ساحر سے میری اور امروز (مصنفہ کے نئے آئیڈیل) کی ایک ساتھ ملاقات ہو چکی ہے۔ پہلی بار وہ اُداس تھا ——— ہم تینوں نے ایک ہی میز پر بیٹھ کر جو کچھ پیا تھا، اس کے خالی گلاس میرے اور امروز کے وہاں سے اُٹھ کر چلے آنے کے بعد بھی ساحر کی میز پر پڑے رہے۔ اس رات اس نے ایک نظم لکھی تھی:

میرے ساتھی خالی جام!
تم آباد گھروں کے باسی
ہیں آوارہ اور بدنام!

اور یہ نظم اس نے مجھے اُسی رات کوئی گیارہ بجے فون پر سُنائی اور بتایا کہ وہ باری باری تینوں گلاسوں میں وسکی ڈال کر پی رہا ہے لیکن بمبئی میں جب دوبارہ ہماری ملاقات ہوئی تو اس وقت امروز کو بخار چڑھا ہوا تھا، اس نے فوراً اپنے ڈاکٹر کو فون کیا اور امروز کو دوا دلوائی۔

یوں تو میرے اندر کی عورت ہمیشہ میرے اندر کی فن کار سے پیچھے رہی ہے، دوسرے نمبر پر۔ یہاں تک کہ کئی بار اپنے اندر کی عورت کا میں نے خود اپنے کو دھیان دلایا ہے۔ صرف فن کارہ کا رُوپ ہمیشہ اتنا روشن رہا کہ میری اپنی آنکھوں کو بھی میری پہچان اسی میں ملتی ہے۔

لیکن زندگی میں تین وقت ایسے آئے ہیں جب میں نے اپنے اندر کی "صرف عورت" کو جی بھر کر دیکھا ہے۔ اس کا روپ اتنا ابھرا ہوا تھا کہ میرے اندر کی "فن کارہ" کا وجود میرے لیے محو ہو گیا۔ وہاں کوئی خلا نہیں تھا جو اس کی یاد دلاتا۔ یہ یاد صرف اب کر سکتی ہوں ——— کئی برس کی دُوری پر کھڑی ہو کر۔

پہلی بار اپنے اندر کی عورت کو میں نے اس وقت دیکھا تھا جب میری عمر پچیس برس کی ہو گئی تھی اور میری گود بچے سے خالی تھی۔ تقریباً ہر رات مجھے ایک بچے کا خواب آتا، ایک ننھا منا چہرہ، ترشے ہوئے نین نقش، ٹکر ٹکر میری طرف دیکھتا ہوا۔ اور بار بار یہی خواب

دیکھتے دیکھتے مجھے اس بچے کے چہرے کی پکی پہچان ہو گئی ۔ خواب میں وہ مجھ سے باتیں بھی کرتا تھا ، روزانہ ایک سی باتیں ۔ میں اس کی آواز بھی پہچاننے لگی تھی ۔ خواب میں میں پودوں کو پانی دے رہی ہوتی تھی اور اچانک ایک گملے میں پھول کی جگہ ایک بچے کا چہرہ کھِل اُٹھتا تھا ۔

میں چونک کر پوچھتی تھی : " تو کہاں تھا ؟ میں تجھے ڈھونڈتی رہی . . . "

اور وہ معصوم چہرہ ہنس پڑتا تھا " میں یہاں چھپا ہوا تھا ۔ "

اور میں جلدی سے گملے میں سے بچے کو اُٹھا لیتی تھی ۔ لیکن جاگنے پر میں ویسی کی ویسی ہی ہوتی ——— سونی ، ویران اور اکیلی ——— " صرف ایک عورت " جو اگر ماں نہیں بن سکتی تھی تو جینا بھی نہیں چاہتی تھی ۔

دوسری بار یہ مشاہدہ میں نے تب کیا جب ایک دن ساحر آیا تھا اور اسے ہلکا سا بخار تھا ۔ اس کے گلے میں درد بھی تھا اور سانس میں کھنچاؤ کی سی کیفیت تھی ۔ اس دن اس کے گلے اور چھاتی پر میں نے وکس ملی تھی ، کتنی ہی دیر ملتی رہی تھی اور تب محسوس ہوا تھا ، اسی طرح پیروں پر کھڑے کھڑے ، پوروں سے ، انگلیوں سے اور ہتھیلیوں سے اس کی چھاتی کو ہولے ہولے ملتے ہوئے میں اپنی پوری عمر گزار سکتی ہوں ۔ میرے اندر کی عورت کو اس وقت دُنیا کے کسی کاغذ قلم کی ضرورت نہیں تھی ۔

اور تیسری بار " یہ صرف عورت " میں نے تب دیکھی تھی جب اپنے اسٹوڈیو میں بیٹھے ہوئے امروز نے اپنا پتلا سا برش اپنے کینوس کے اوپر سے اُٹھا کر اسے ایک بار لال رنگ میں ڈبویا تھا اور پھر اس برش سے میرے ماتھے پر بندی لگا دی تھی ۔

تقسیمِ ملک سے پہلے میرے پاس ایک چیز تھی جسے میں سنبھال سنبھال کر رکھتی تھی ۔ یہ ساحر کی نظم " تاج محل " تھی جو اس نے فریم کرا کے مجھے دی تھی ۔ آج تقسیم کی بربادی کے برسوں بعد اپنی الماری کا اندرونی خانہ ٹٹولنے لگی تو کسی دبے ہوئے خزانے کی طرح کچھ ظاہر ہو رہا ہے . . .

ایک پتہ ہے جو میں ٹالسٹائی کی قبر پر سے اُٹھا لائی تھی اور ایک کاغذ کا گول ٹکڑا ہے جس کے ایک طرف چھپا ہوا ہے " ایشین رائٹرز کانفرنس " اور دوسری طرف ہاتھ سے لکھا

ہوا ہے "ساحر لدھیانوی" یہ وہ بیج ہے جو کانفرنس کے موقع پر تمام مندوبین کو دیا گیا تھا۔ میں نے اپنے نام کا بیج اپنے کوٹ پر لگایا ہوا تھا اور ساحر نے اپنے نام کا اپنے کوٹ پر۔ ساحر نے اپنا بیج اُتار کر میرے کوٹ پر لگا دیا اور میرا بیج اُتار کر اپنے کوٹ پر لگا لیا۔ اور آج کاغذ کا یہ ٹکڑا، ٹالسٹائی کی قبر سے اُٹھائے ہوئے پتّے کے پاس پڑا ہوا مجھے ایسا لگ رہا ہے جیسے یہ بھی میں نے ایک پتّے کی طرح اپنے ہاتھ سے خود اپنی قبر پر سے اُٹھایا ہے۔

پاس ہی ویت نام کی بنی ہوئی ایک ایش ٹرے ہے جو آذربائی جان کی راجدھانی باکو میں وہاں کی شاعرہ میخاروخانم نے مجھے دی تھی یہ کہتے ہوئے کہ "جب جب تمھارے الہام کا دھواں تمھارے سگریٹ کے دھوئیں سے مِل جائے مجھے یاد کر لینا۔"

برسوں اس دھوئیں میں چہرے اُبھرتے مٹتے رہے ہیں . . . صرف اوروں کے ہی نہیں اپنا چہرہ بھی۔ اپنی آنکھوں کے سامنے اپنا چہرہ بھی —— پگھلتا اور کانپتا ہوا۔ حقیقت میں تبھی دیکھا ہے جب کوئی نظم لکھی ہے۔

"عمراں دے اس کاگذ اُتّے عشق ترے انگوٹھا لایا، کون حساب چکائے گا" اس نظم کی شانِ نزول یہ تھی کہ ایک بار ایک اُردو مشاعرے کے موقع پر لوگ ساحر سے آٹوگراف لے رہے تھے۔ لوگ کچھ اِدھر اُدھر ہوئے تو میں نے ہنس کر ہتھیلی اس کے آگے کر دی اور کہا: "آٹوگراف!" ساحر نے ہاتھ میں لیے ہوئے قلم کی سیاہی اپنے انگوٹھے پر لگا کر انگوٹھا میری ہتھیلی پر رکھ دیا، جیسے میری ہتھیلی کے پنّے پر اپنے دستخط ثبت کر دیے ہوں میری ہتھیلی جس پر اس نے دستخط کیے اس پر کیا لکھا ہوا تھا یہ سب ہواؤں کے حوالے ہے۔ اسے نہ خود اس نے کبھی پڑھا نہ زندگی نے اس لیے میں کہہ سکتی ہوں۔

ساحر ایک خیال تھا —— ہوا میں چمکتا ہوا، شاید میرے اپنے ہی خیالوں کا ایک ساحرانہ عکس لیکن امروز کے ساتھ بتائی ہوئی زندگی، شروع کے کچھ برسوں کو چھوڑ کر ایک بے خودی کے عالم تک پہنچ گئی ہے۔

اور امروز جانتا ہے میں نے ساحر سے محبت کی تھی لیکن یہ جانکاری اپنی جگہ کوئی بڑی بات نہیں ہے، اس سے آگے جا کر امروز کی بڑائی یہ ہے کہ اس محبت میں میری ناکامی کو امروز اپنی ناکامی سمجھتا ہے۔

یہ اُن دنوں کی بات ہے جب میرا بیٹا میرے جسم کی آس بنا تھا۔ ۱۹۴۶ء کے

آخری دنوں کی بات ہے . . .

اخباروں اور کتابوں میں کئی بار پڑھا تھا کہ ہونے والی ماں کے کمرے میں جس طرح کی تصویریں بھی ہوں یا اُس کے خیالوں میں جو چہرہ بسا رہے، بچّے کی صورت اسی پر جاتی ہے اور میرے دل نے جیسے دُنیا سے چھُپ کر سرگوشی میں مجھ سے کہا —— اگر میں ساحر کے چہرے کو ہر لمحہ اپنے خیالوں میں رکھوں تو میرے بچّے کی شکل میں اس کی شباہت آ جائے گی جسے میں زندگی میں نہیں پا سکی تھی، اسے خوابوں میں پا لینے کی ایک کرشمہ ساز کوشش۔

خدا کی طرح صورت آفرینی کی خلاقانہ کوشش۔

جسم کا ایک آزادانہ عمل

صرف روایت ہی سے آزادی نہیں، خون اور نسل کی گرفت سے بھی رہائی۔

دیوانگی کے اس عالم میں جب ۳ر جولائی ۱۹۴۷ء کو بچّے کا جنم ہوا اور پہلی بار اس کی شکل دیکھی تو اپنی خلّاقی پر یقین آگیا اور بچّے کے واضح ہوتے ہوئے خد و خال کے ساتھ اپنا تصور واقعی متشکّل ہوتا نظر پڑا۔ میرے بیٹے کی صورت سچ مچ ساحر سے ملتی ہے . . .

خیر دیوانگی کی آخری چوٹی پر پاؤں رکھ کر ہمیشہ کھڑا نہیں رہا جا سکتا۔ پاؤں ٹکانے کے لیے زمین کا کوئی ٹکڑا چاہیے۔ اس لیے آئندہ برسوں میں اس واقعے کا ذکر میں اس طرح کرنے لگی جیسے یہ پریوں کے دیس کی کوئی کہانی ہو۔

ایک بار میں نے یہ بات ساحر سے بھی کہی، اپنے آپ پر ہنستے ہوئے، اس پر کیا ردِّ عمل ہوا مجھے علم نہیں۔ میں نے تو بس اتنا دیکھا کہ ساحر ہنسنے لگا اور بولا:

"ویری پوور ٹیسٹ"

ساحر کی زندگی کا ایک بڑا المیہ، بلکہ میں یہ کہوں گی سب سے بڑا کمپلیکس یہ ہے کہ وہ اپنی نظر میں خوبصورت نہیں ہے اسی لیے اس نے یہ بات کہی۔

ایک اور واقعہ یاد آیا۔ ایک دن اس نے میری لڑکی کو اپنی گود میں بٹھا کر کہا تھا۔ "تمھیں ایک کہانی سناؤں" اور جب میری لڑکی کہانی سننے کے لیے تیار ہوئی تو ساحر کہنے لگا —— ایک لکڑہارا تھا وہ دن رات جنگل میں لکڑیاں کاٹا کرتا تھا۔ پھر ایک دن اس نے جنگل میں ایک راجکماری کو دیکھا، بہت خوبصورت۔ لکڑہارے کا جی چاہا

کہ وہ راجکماری کو لے کر بھاگ جائے۔۔۔"

"پھر؟" میری لڑکی کی عمر ابھی کہانیوں پر ہنکارے بھرنے کی تھی اس لیے وہ بڑے دھیان سے کہانی سُن رہی تھی۔

میں پاس بیٹھی صرف ہنس رہی تھی۔ کہانی میں دخل نہیں دے رہی تھی۔

ساحر کہہ رہا تھا "مگر وہ تھا تو ایک لکڑہارا۔ وہ راجکماری کو صرف دیکھتا رہا۔ دُور ہی سے کھڑے کھڑے اور پھر لکڑیاں کاٹنے لگا۔ سچی کہانی ہے نا!"

"ہاں میں نے بھی دیکھا تھا" بچی نے نہ جانے یہ کیوں کہا۔

ساحر ہنستے ہوئے میری طرف دیکھنے لگا۔ "دیکھو یہ بھی جانتی ہے" اور بچی سے اس نے پوچھا "تم وہاں تھیں جنگل میں؟"

بچی نے ہاں میں سر ہلا دیا۔

ساحر نے ہنستے ہوئے پھر گود میں بیٹھی ہوئی بچی سے پوچھا "تم نے اس لکڑہارے کو بھی دیکھا تھا نا؟ وہ کون تھا؟"

بچی کو شاید اس وقت الہام ہو رہا تھا۔ بولی "آپ"

ساحر نے پھر پوچھا "اور وہ راجکماری کون تھی؟"

"ماما" بچی ہنسنے لگی۔

ساحر مجھ سے کہنے لگا۔ "دیکھا! بچے سب کچھ جانتے ہیں۔"

پھر کئی برس گزر گئے۔ ۱۹۶۰ء میں جب میں بمبئی گئی تو اُن دنوں راجندر سنگھ بیدی بڑے مہربان دوست تھے۔ اکثر ملتے تھے۔ ایک شام بیٹھے باتیں کر رہے تھے کہ اچانک انھوں نے پوچھا "پرکاش پنڈت کی زبانی ایک بار سُنا تھا کہ نوراج (مصنفہ کا بیٹا) ساحر کا بیٹا ہے۔۔۔؟"

اس شام میں نے بیدی صاحب کو اپنی دیوانگی کا وہ قصہ سُنایا اور کہا "یہ تصوراتی سچائی ہے واقعاتی نہیں۔"

اُنہی دنوں ایک دن نوراج نے بھی پوچھا، اس کی عمر اس وقت کوئی تیرہ برس کی تھی۔ "ماما! ایک بات پوچھوں، سچ سچ بتاؤ گی؟"

"پوچھو۔"

"کیا میں ساحر انکل کا بیٹا ہوں؟"

"نہیں۔"

"لیکن اگر ہوں تو بتا دو۔ مجھے ساحر انکل اچھے لگتے ہیں۔"

"ہاں بیٹا! مجھے بھی وہ اچھے لگتے ہیں لیکن اگر ایسا ہوتا تو میں نے تمھیں ضرور بتا دیا ہوتا!"

سچائی کی اپنی ایک طاقت ہوتی ہے لہٰذا میرے بچے کو میری بات پر یقین آ گیا۔

سوچتی ہوں ——— خیال کا سچ جھوٹا نہیں تھا لیکن وہ صرف میرے لیے تھا آشنا ذاتی کہ ساحر بھی اس میں شریک نہیں۔

لاہور میں جب کبھی ساحر ملنے کے لیے آتا تھا تو میری ہی خاموشی میں سے نکلا ہوا خاموشی کا ایک ٹکڑا کرسی پر بیٹھتا تھا اور چلا جاتا تھا۔

وہ چپ چاپ سگریٹ پیتا رہتا تھا، لگ بھگ آدھا سگریٹ پی کر راکھ دان میں بجھا دیتا تھا پھر نیا سگریٹ سلگا لیتا تھا اور اس کے جانے کے بعد صرف سگریٹوں کے بڑے بڑے ٹکڑے کمرے میں رہ جاتے تھے۔ کبھی کبھی . . . بس ایک بار اس کے ہاتھ کو چھونا چاہتی تھی لیکن میرے سامنے رواجوں کی ایک دوری تھی جو طے نہیں ہو پاتی تھی۔

تب بھی تصور کی کرامات کا سہارا لیا تھا۔

اس کے جانے کے بعد اس کے چھوڑے ہوئے سگریٹوں کے ٹکڑوں کو سنبھال کر الماری میں رکھ لیتی اور پھر ایک ایک ٹکڑے کو اکیلی بیٹھ کر جلاتی تھی اور جب انگلیوں میں اسے پکڑتی تھی تو محسوس ہوتا تھا جیسے اس کا ہاتھ چھو رہی ہوں۔

سگریٹ پینے کی عادت مجھے تبھی پہلی بار پڑی تھی۔ ہر سگریٹ کو سلگاتے ہوئے لگتا تھا کہ وہ پاس ہے۔ سگریٹ کے دھوئیں میں وہ جیسے جن کی طرح نمودار ہو جاتا تھا . . .

پھر برسوں بعد اپنے اس تجربے کو میں نے اپنے ناول "ایک تھی انیتا" میں کاغذ پر اُتارا۔ لیکن ساحر شاید ابھی تک میری سگریٹ نوشی کی اس تاریخ سے ناواقف ہے۔

سوچتی ہوں ——— خیال کی یہ دُنیا صرف اس کی ہوتی ہے جو اس کی تخلیق کرتا ہے

خدا جیسا خلاق بھی اکیلا ہی ہے۔

آخر جس مٹی سے یہ جسم بنا ہے اس مٹی کی تاریخ میرے لہو کی گرمی میں شامل ہے۔ تخلیق کے آغاز میں جو آگ کا ایک گولا سا ہزاروں برس پانی میں تیرتا رہا تھا اس میں سے ہر گناہ کو بھسم کر کے جو جاندار باہر نکلا وہ اکیلا تھا۔ اسے نہ اکیلے پن کا خوف تھا نہ اکیلے پن کی خوشی پھر اس نے اپنے ہی بدن کو چیر کر آدھے کو مرد بنا دیا آدھے کو عورت اور اسی سے اس نے دُنیا کی تخلیق کی۔

دُنیا کا یہ تصور محض دیومالا نہیں ہے، نہ صرف زمانۂ قدیم کی تاریخ ہے۔ یہ ہر دَور کی تاریخ ہے، خواہ چھوٹے چھوٹے انسانوں کی چھوٹی چھوٹی سی تاریخ ہی سہی . . .

میری بھی . . .



گوپال مِتّل

# ساحِر
# اور
# لاہور کے شب و روز

لاہور کی بساطِ شعر و ادب کے نو واردوں میں ساحر لدھیانوی بھی تھے۔ میری ان کی ملاقات روزنامہ "نیشنل کانگرس" کی ملازمت کے دوران اتفاقاً ہی ہو گئی۔ لاہور سے مالیر کوٹلہ جاتے ہوئے میں کچھ دیر کے لیے لدھیانہ ٹھہر گیا تھا۔ اس مختصر سے قیام کے دوران میں میں عرش ملسیانی سے ملنے گیا۔ شام کو کوئی مشاعرہ تھا۔ ان کے ساتھ ہی وہاں بھی چلا گیا ساحر سے میری ملاقات وہیں ہوئی۔ ساحر مجھے اپنے گھر لے گئے اور بڑی تواضع سے پیش آئے ساحر کا گھر آزاد منش نوجوان کا اچھا خاصہ کیمپ تھا۔ ان میں کوئی آرٹسٹ تھا، کوئی ریڈیو نیشٹ اور کوئی شاعر یا صرف شاعری کا پرستار۔ ساحر کے گھر ان سب کی تواضع ہوتی تھی اور تقریباً ہر وقت جمگھٹا سا لگا رہتا تھا، مجھے یہ ماحول پسند آیا چنانچہ جب یہ اصرار ہوا کہ میں اس رات کی بجائے اگلے دن مالیر کوٹلہ جاؤں تو میں نے فوراً ہی مان لیا۔

ساحر گورنمنٹ کالج لدھیانہ میں طالب علم تھے جہاں مخلوط تعلیم تھی۔ کالج کا پرنسپل ایک انگریز تھا جو ہندوستان میں نیا نیا آیا تھا اس لیے یہاں کے ماحول سے کچھ زیادہ واقف نہیں تھا۔ چاہتا تھا کہ مخلوط تعلیم صحیح معنوں میں مخلوط ہو۔ لڑکے اور لڑکیاں صرف ہم درس ہی نہ ہوں بلکہ آزادانہ آپس میں ملیں جلیں بھی۔ یہ فیصلہ کافی پیچیدگیوں کا باعث

بنا۔ اکثر طالب علم قدامت زدہ گھرانوں سے تعلق رکھتے تھے۔ ظاہر ہے اس قسم کا ماحول انھیں راس نہیں آسکتا تھا۔ ایک لڑکا جو قرآن کا حافظ تھا، لڑکیوں کو اپنی طرف راغب کرنے کے لیے اوراد و وظائف میں مصروف ہوگیا۔ اور ایک جو کچھ صوفی منش تھا دریا کے کنارے ایک ٹانگ پر کھڑا ہوکر عملِ حُب کرنے لگا۔

آخر کالج کے حکام نے فیصلہ کیا کہ حقیقی مخلوط تعلیم کا تجربہ کامیاب نہیں ہوا ہے اور طلبا کو اس حقیقت سے آگاہ کر دیا گیا۔ جو لوگ میل جول کے کچھ زیادہ قائل تھے انھیں بالواسطہ طور پر مشورہ دیا گیا کہ وہ اس کالج کو چھوڑ کر کسی اور کالج کا رُخ کریں۔ اس سلسلے میں ساحر لدھیانوی بھی لدھیانہ کو خیرباد کہہ کر لاہور کے دیال سنگھ کالج میں پہنچ گئے۔

لدھیانے کے کمیونسٹوں کو جن کے لیے ساحر کافی مفید تھے یہ تشویش ہوئی کہ کہیں وہاں متبل کی بُری صحبت میں پڑ کر ساحر کا ترقی پسندی پر سے ایمان اُٹھ جائے گا۔ انھوں نے لاہوری کمیونسٹوں سے استمداد کی جنھوں نے ساحر کے ایمان کو راسخ بنانے کے لیے انھیں لاہور اسٹوڈنٹس یونین کا صدر بنا دیا۔ لیکن ساحر کی دل چسپیاں تعلیم اور سیاست دونوں سے بس واجبی ہی تھیں۔ نہ ان کی تعلیم کا سلسلہ زیادہ دن چلا اور نہ لیڈری کا۔ اور میرے ساتھ ان کے مراسم بدستور قائم رہے۔

تعلیم کا سلسلہ منقطع ہوا تو ساحر شعر و ادب کی طرف زیادہ متوجہ ہوئے۔ وہ مرنجان مرنج اور خوش اطوار تھے اور مادی طور پر صرف یہی نہیں کہ ضرورت مند نہیں تھے بلکہ دوسروں پر تھوڑا بہت خرچ بھی کر سکتے تھے۔ اس لیے انھیں شعر و ادب کی محفلوں میں جلد ہی پذیرائی حاصل ہوگئی۔ ہر دلعزیزی حاصل کرنے کے لیے وہ ایثار بھی کافی کرتے تھے۔ خود بیہ اخبار اسٹریٹ کے گھٹیا چائے خانوں میں چائے پیتے اور دوسروں کی مال روڈ کے ریستورانوں میں تواضع کرتے۔ "ادب لطیف" کے ایڈیٹروں کو تنخواہ برائے نام ہی ملا کرتی تھی اور ایک طرح سے یہ عہدہ اعزازی ہی تھا لیکن حصولِ شہرت کا "ادب لطیف" چونکہ ایک اچھا ذریعہ تھا اس لیے ایڈیٹر ڈھونڈنے میں مالکوں کو کوئی خاص مشکل پیش نہیں آتی تھی۔ ساحر لدھیانوی کچھ نمایاں ہوئے تو یہ عہدہ انھیں سونپ دیا گیا۔

ساحر لدھیانوی کو جو تنخواہ ملتی تھی اس سے کہیں زیادہ وہ جریدے کے مالک چودھری نذیر احمد کی تواضع پر صرف کر دیا کرتے تھے اس بنا پر انھیں ادارتی معاملات میں کافی چھوٹ ملی

ہوئی تھی۔ وہ جریدے کو اپنے ذاتی پروپیگنڈے کے لیے استعمال کرتے اور دوسرے شاعروں اور ادیبوں کے ساتھ مراسم استوار کرنے کے لیے بھی۔

پروپیگنڈے کا فن بھی ساحر کو خوب آتا تھا وہ جانتے تھے کہ حصولِ شہرت کا بہترین ذریعہ یہ ہے کہ اپنے متعلق زیادہ سے زیادہ غلط فہمیاں پھیلائی جائیں۔ 'تلخیاں' کا پہلا ایڈیشن انھوں نے ڈھائی سو کی تعداد میں چھاپ کر دوستوں میں تقسیم کر دیا۔ ظاہر ہے کہ اس کے بعد دُوسرا ایڈیشن چھاپنا چنداں مشکل نہیں تھا اور پہلے ایڈیشن کے اتنی جلد ختم ہو جانے کو بڑی آسانی سے کتاب کی بے پناہ مقبولیت کا نام دیا جا سکتا تھا۔

مجاہد بننے کا اُن دنوں سبھی ادیبوں اور شاعروں کو جنون تھا۔ ساحر بھی اس معاملے میں پیچھے نہیں تھے لیکن یہ بھی ان کی نظر میں تھا کہ:

عاشقی شیوۂ رندانِ بلاکش باشد

رندِ بلاکش وہ نہیں تھے اس لیے بہت ہی پھونک پھونک کر قدم رکھتے تھے۔ ان کی نظم 'چکلے' جو کسی فلم میں آکر کافی مشہور ہوگئی ہے وہ انھوں نے اُسی زمانے میں لکھی تھی۔ اس نظم کا ایک مصرعہ تھا:

خدیجہ کی ہم جنس رادھا کی بیٹی

کسی نے اُن سے کہا کہ طوائف کو خدیجہ کی ہم جنس کہنے کی بنا پر مسلمان اُن سے خفا ہو جائیں گے اور انھیں پیٹیں گے۔ ساحر نے فوراً ہی یہ مصرعہ اس طرح بدل دیا:

زلیخا کی ہم جنس رادھا کی بیٹی

جب کچھ دوستوں نے یہ کہا کہ طوائف کو رادھا کی بیٹی کہنے پر ہندو بھی برہم ہو سکتے ہیں تو ساحر نے کہا کہ ہندو پیٹیں گے نہیں۔

شاعری میں ترکِ عشق کے دعاوی کے باوجود اپنی عام زندگی میں ترقی پسند شاعروں کا یہ رویّہ غزل کے روائتی عاشق سے چنداں مختلف نہیں تھا، یہ ہر خوبصورت لڑکی کو دیکھ کر آہیں بھرنے اور طبقاتی تضاد کی دُہائی دیتے رہنے کے باوجود اونچی سے اونچی حویلی پر اپنے عشق کی کمند پھینکنے پر تیار رہتے۔ اس قسم کے ایک عشق کا ذکر دلچسپی سے خالی نہیں۔ یہ عشق ساحر لدھیانوی، دیویندر ستیارتھی اور ایک نوجوان شاعر اشک نے جس کا پچھلے دنوں بمبئی میں انتقال ہوگیا، امداد باہمی کے اصول پر کیا تھا اور ان کے عشق کی ہدف تھی ایک فارغ البال

شاعرہ!

ستیارتھی کے پاس اُن دنوں ایک کیمرہ تھا۔ ہر روز شاعرہ کی نئے نئے زاویوں سے تصویریں کھنچنے لگیں۔ ساحر کے پاس کیمرہ نہیں تھا لیکن انھوں نے اپنی پذیرائی کے لیے یہ حربہ ڈھونڈا کہ شاعرہ کے آنریری پبلسٹی ایجنٹ بن گئے۔ وہ اس کی نظموں کے اُردو میں منظوم ترجمے کرتے اور مختلف جرائد میں انھیں چھپواتے ہی نہیں تھے بلکہ اُن پر تعریفی نوٹ بھی لکھواتے۔

شاعرہ کا دوپہر کا وقت نسبتاً فراغت کا تھا۔ یہ دوپہر کی دھوپ میں پیدل اس کی کوٹھی پر پہنچتے اور وہ یہ سمجھ کر کہ غریب دھوپ میں چل کر آئے ہیں انھیں شربت پلا دیتی۔ یہ اس بے چاری کے ذہن میں کہاں تھا کہ یہ اس شربت کو شربتِ وصل کا دیباچہ سمجھتے ہیں۔

اس شاعرہ سے نہ تو میں کبھی ملا ہوں اور نہ میں نے اُسے دیکھا ہی ہے لیکن یہ تینوں حضرات چونکہ مجھے اپنا ایک ہمدرد رازداں سمجھتے تھے اور انھیں میرے حُسنِ سماعت پر بھروسہ تھا اس لیے ہر روز کی روداد مجھے سُناتے رہتے تھے۔ یہ جاننے کی کوشش میں نے کبھی نہیں کی کہ ان کی داستانوں میں حقیقت اور افسانے کا امتزاج کس تناسب سے ہے اور یہ کمال بھی مجھے حاصل ہے کہ میرے چہرے کی کیفیات سے کوئی داستان گو یہ اندازہ مشکل سے ہی لگا سکتا ہے کہ میں اس کی بات کو کس حد تک باور کر رہا ہوں۔

اس داستاں میں لطف بھی کافی بلا کا تھا

بالخصوص جب یہ ساحر یا اشک کی زبان سے بیان ہوتی تھی۔ یہ دونوں ستیارتھی سے کہیں زیادہ جانباز تھے اور ستیارتھی کی معیت میں دوپہر کے وقت شاعرہ کی کوٹھی پر جانے کے علاوہ رات بھر کوٹھی کا طواف بھی کیا کرتے تھے۔

اتفاق سے اُن دنوں میرے بیوی بچّے لاہور میں نہیں تھے، اور میں ایک ایسے ہفت روزہ اخبار میں کام کرتا تھا جہاں میرے کوئی معینہ اوقاتِ کار نہیں تھے۔ صرف اتنی ذمہ داری مجھ پر تھی کہ پرچہ وقت پر مرتب ہو جائے۔ لہٰذا فراغت ہی فراغت تھی۔ صبح کہیں ہوتی اور شام کہیں۔ اور لمحاتِ فرصت کو دلچسپ بنانے کا اس سے زیادہ اچھا طریقہ اور کیا ہو سکتا ہے کہ کسی کی داستانِ عشق سُنی جائے۔

اشکؔ اُن دنوں کالج میں پڑھتے تھے اور ساحرؔ کا بیشتر وقت بھی بالعموم وہیں گزرتا تھا۔ جب کافی شام ہو چکتی، ساحرؔ اور اشکؔ کہیں چل دیتے اور اگلی صبح ہی آتے۔ میں اس دوران میں اشکؔ کے کمرے میں سوتا رہتا۔ صبح آکر وہ مجھے جگاتے اور نہانے دھونے اور ناشتے سے فارغ ہوتے ہی اپنی داستانِ عشق شروع کر دیتے۔ عجیب بات یہ تھی کہ الگ الگ دونوں ہی مجھے یہ یقین دلانے کی کوشش کرتے کہ وہ عشق کا سوانگ رچا کر دوسرے کو بنا رہے ہیں۔ اگر یہ واقعی بنانا تھا تو رات بھر کی بیداری اس کی کچھ زیادہ ہی قیمت تھی۔ کبھی کبھی مجھے یہ بھی شبہ گزرتا تھا کہ ساحرؔ اس مقولے پر عمل کر رہا ہے کہ حصولِ شہرت کا واحد ذریعہ یہ ہے کہ اپنے متعلق جتنی غلط فہمیاں پھیلا سکتے ہو پھیلا دو۔

ایک دن آسمان پھٹ پڑا۔ اس وقت تک ساحرؔ بیسہ اخبار اسٹریٹ میں شورشؔ کاشمیری کے کمرے میں منتقل ہو چکے تھے۔ شورشؔ اکثر خود وہاں موجود نہیں رہتے تھے اس لیے محفل وہیں جم جاتی تھی۔ اس دن میں وہاں پہنچا تو سناٹا تھا، ساحرؔ اور اشکؔ شاعرہ پر بُری طرح برس رہے تھے جس نے دولت کا سہارا لے کر ان غریبوں کی محبت کا مذاق اُڑایا تھا۔ خیریت پوچھی تو پتہ چلا کہ آج جب یہ لوگ وہاں پہنچے تو شاعرہ نے یہ کہہ کر تصویریں کھینچنے میں آپ حضرات کی جو فلمیں صرف ہوئی ہیں، ان کی قیمت تو مجھ سے لے ہی لیجیے۔ انھیں حق الخدمت پیش کر دیا تھا۔

ایک بار میں لدھیانہ گیا ہوا تھا اور ساحرؔ کا مہمان تھا۔ وہاں کی کندن وڈ فیکٹری کے مالکوں کا ایک لڑکا شعر و ادب میں دل چسپی رکھتا تھا۔ اُس نے مجھے اور ساحرؔ کو لنچ پر مدعو کیا۔ لنچ پُر تکلف تھا اور میزبان بڑے ہی احترام سے پیش آرہا تھا لیکن گفتگو کا رُخ یکا یک شعر و ادب کی بجائے سیاست کی طرف مُڑ گیا۔ اُسے پتہ چلا کہ میں ریڈیکل ڈیموکریٹک پارٹی سے وابستہ ہوں تو فوراً ہی اندر کمرے میں گیا اور کمیونسٹ پارٹی کے آئین کا کتابچہ اُٹھا لایا اور میری توجہ آئین کی اس دفعہ کی طرف دلائی جس میں پارٹی کے ممبروں کو ہدایت کی گئی تھی کہ وہ فاشسٹوں کے ساتھ سماجی مراسم بھی نہ رکھیں۔ جن فاشسٹ گروپوں کا نام آئین میں صراحتاً درج تھا ان میں ریڈیکل ڈیموکریٹک پارٹی بھی شامل تھی۔ میں ایک لفظ کہے بغیر اُٹھ کھڑا ہوا اور لنچ بیچ میں ہی رہ گیا۔

کمیونسٹوں کی ذہنی انتہا اور ان کے طور طریقوں کے بارے میں ساحرؔ کی دوستی

کے طفیل مجھے کئی بار اہم اور دلچسپ باتیں معلوم ہوئیں۔ میکلوڈ روڈ کی وہ کوٹھی جس میں پابندی اُٹھ جانے کے بعد پنجاب کمیونسٹ پارٹی کا دفتر قائم ہوا پہلے کچھ طالب علموں نے مل کر لے رکھی تھی۔ ان میں ساحر بھی شامل تھے۔ میرا خیال ہے کہ ساحر کو چھوڑ کر جو اپنے حصے کے اخراجات خود ادا کرتے تھے۔ باقی طالب علم کمیونسٹوں کے خرچ پر ہی پل رہے تھے۔ بہرحال واقعہ یہ ہے کہ یہ کمیونسٹوں کا اچھا خاصہ اڈہ تھا۔ ساحر کی وجہ سے میرا وہاں کافی آنا جانا تھا، اور کئی بار تو رات بھی وہیں بسر ہو جاتی تھی۔ ساحر کو اپنے دوستوں کے طور طریقے پسند نہیں تھے اور ان کی حرکتیں وہ مزے لے لے کر مجھے سُنایا کرتے۔ ایک بار انھوں نے مجھ سے ایک کتاب کا ذکر کیا جو اس عمارت کے مکیں ایک کامریڈ کے پاس تھی اور جس میں یہ بتایا گیا تھا کہ کمیونسٹ بننے کی دعوت کس کس قسم کے لوگوں کو کس کس طرح دینی چاہیے۔ مجھے اس کتاب کو دیکھنے کا اشتیاق پیدا ہوا اور میں ساحر کا ہمیشہ ممنون رہوں گا کہ یہ انھوں نے مجھے حاصل کر دی۔

میں نے کمیونسٹوں کے حق میں اور اُن کے خلاف بہت کچھ پڑھا ہے لیکن اس سے زیادہ انکشاف انگیز کتاب میری نظر سے کبھی نہیں گزری۔ کتاب میں نظریاتی مباحث مطلق نہیں تھے۔ صرف یہ بتایا گیا تھا کہ مختلف قسم کے لوگوں کی کمزوریوں اور احساسِ شکست خوردگی سے کس طرح فائدہ اُٹھایا جائے۔ یہ طریق کار وہی تھا جو جرائم پیشہ ٹولیاں ممبر بھرتی کرنے کے لیے اختیار کرتی ہیں۔

پنجاب کمیونسٹ پارٹی کے جنرل سکریٹری اقبال سنگھ سے بھی میری ملاقات ساحر ہی کی وجہ سے ہوئی۔ میں اور ساحر ایک ریستوران میں بیٹھے تھے کہ وہ بھی وہیں آ گئے۔ ساحر نے میرا تعارف کرایا اور جیسی کہ اس کی عادت تھی، میری شاعری کی مبالغہ آمیز تعریف کی۔ اقبال سنگھ نے مجھے ہفت روزہ "قومی جنگ" میں لکھنے کی دعوت دی تو میں نے معذرت کی اور دبے لفظوں میں یہ بھی بتا دیا کہ میں سیاسی طور پر کمیونسٹ پارٹی سے متفق نہیں ہوں اس پر انھوں نے مجھے تبادلۂ خیال کی دعوت دی اور ساتھ ہی یہ بھی کہا کہ ملاقات تفصیل سے ہونی چاہیے اور یہ کہ کیا میں کمیونسٹ پارٹی کے دفتر میں آ سکتا ہوں۔ اقبال سنگھ کا شہرہ اُن دنوں یہ تھا کہ ہندوستان میں ایسے صرف آٹھ آدمی ہیں جو کمیونسٹ نظریے کو ماہرانہ طور پر سمجھ سکتے ہیں۔ اور اقبال سنگھ ان میں سے ایک ہیں۔ بہرحال یہ ممکن نہیں تھا کہ کوئی کشتی مانگے اور میں فرار ہو جاؤں۔ میں نے دوسرے دن کمیونسٹ پارٹی کے دفتر میں پہنچنے کا وعدہ کر لیا۔

جیساکہ اُوپر لکھ چکا ہوں، میکلوڈ روڈ پر جس عمارت میں کیمونسٹ پارٹی کا دفتر تھا اس سے مَیں بخوبی واقف تھا لیکن اس دن مَیں اور ساحر وہاں پہنچے تو نقشہ ہی کچھ اور تھا دروازے پر ایک دیوہیکل کامریڈ دربان بنا کھڑا تھا۔ اُسے بمشکل ہی سے یقین آیا کہ کچھ ایسا ہیچ میرز کمیونسٹ پارٹی کے بلند مرتبہ سکرٹیری سے دوستانہ ملاقات کے لیے آسکتا ہے۔ وہ وہیں کھڑا رہا اور ایک کامریڈ کو تصدیق کے لیے اندر بھیجا۔ اندر سے جواب ہاں میں آیا تو میری خوش بختی پر رشک کرتا ہوا وہ مجھے اقبال سنگھ کے کمرے تک چھوڑ آیا۔

کمرے کے اندر کا ماحول بھی پُرشکوہ تھا۔ اقبال سنگھ کے سوا وہاں لڑکیاں ہی لڑکیاں تھیں۔ اقبال سنگھ بڑی تمکنت سے گویوں میں کاہن بنے بیٹھے تھے۔ اُن کے چہرے پر واقعی جلال تھا اور وہ اس اقبال سنگھ سے کافی مختلف نظر آتے تھے جس سے گزشتہ روز ریستوران میں میری ملاقات ہوئی تھی۔ ادھر اُدھر کی باتوں کے بعد انھوں نے مجھ سے اپنے خیالات بیان کرنے کو کہا تو میں نے ابتدا یہاں سے کی کہ مارکس نے تاریخی عوامل کے متعلق جو پیشین گوئیاں کی تھیں وہ پوری نہیں ہوئیں۔ اس صورت میں یہ کیسے یقین کیا جاسکتا ہے کہ اسٹالن کے فیصلے صحیح ہوں گے۔ پھر میں نے سوویت خارجہ پالیسی پر کچھ کہنا شروع کیا۔ معاً اقبال سنگھ بولے۔ متّل صاحب میرا خیال تھا کہ آپ کو اختلاف ہمارے ساتھ ہے لیکن آپ کا اختلاف تو بین الاقوامی کمیونسٹ تحریک کے ساتھ ہے۔ اس صورت میں آپ سے کوئی بات نہیں ہوسکتی۔ میں مصافحہ کرکے وہاں سے اٹھ آیا لیکن اُٹھتے اُٹھتے اتنا ضرور کہہ آیا کہ مَیں ہندوستانی کمیونسٹ پارٹی کے وجود کو تسلیم ہی نہیں کرتا تو اس سے اختلاف کیا رکھوں۔ یہ ساحر کی عالی ظرفی تھی کہ باہر آکر وہ مجھ سے خفا نہیں ہوئے بلکہ اقبال سنگھ کا مذاق ہی اڑاتے رہے۔

ساحر روگ پالنے والا آدمی نہیں اور کیمونسٹ پارٹی سے ان کی وابستگی بھی تفریحی سطح پر تھی۔ نظریاتی بحث میں میرے ساتھ وہ کبھی نہیں اُلجھے۔ اگر میرے سامنے کسی کیمونسٹ کو زچ ہوتے دیکھتے تو ایک خبیثانہ سی مسرت بھی محسوس کرتے۔ بعد میں یہ ضرور کہتے: "متّل صاحب آپ ٹھیک کہتے ہیں لیکن کوئی تمھارے اور تمھاری پارٹی کے ساتھ کیوں آئے؟ تمھارے پاس ہے ہی کیا؟ کیمونسٹ جس ادیب کا ہاتھ پکڑتے ہیں اُسے شہرت کی چوٹی پر پہنچا دیتے ہیں۔" یہ اُن کی نوازش تھی کہ مجھ سے ان کی دوستی

بہر حال قایم رہی - انھوں نے میرے خلاف دُشنام طرازی میں شرکت نہیں کی - اور نجی طور پر اپنے کامریڈوں کے پاس میری تعریف ہی کرتے رہے یہ وہ ضرور چاہتے تھے کہ میں راہ راست پر آجاؤں - کہا کرتے تھے : کمیونسٹ کہتے ہیں ایک بار اپنے دوست سے ہاں کہلوا دو پھر دیکھو ہم اسے کس بلندی پر لے جاتے ہیں - لیکن نہ میں نے ہاں کہی اور نہ کمیونسٹوں نے مجھے بلندی پر پہنچانے کا جتن کیا -



ابراہیم جلیس

# شب کی مملکت میں دن کا سفیر

ساحر لدھیانوی اور ابراہیم جلیس مرحوم میں بڑی گہری دوستی تھی۔ جب ابراہیم جلیس ۱۹۵۹ء کے اوائل میں حیدر آباد دکن سے پاکستان واپس جاتے ہوئے بمبئی پہنچے تو ساحر لدھیانوی سے بھی ملے۔ اس مضمون میں اسی ملاقات کا حال انھوں نے بیان کیا ہے جس سے ساحر کی شخصیت کے بعض دیگر پہلوؤں کے ساتھ ساتھ ان کی شاعرانہ انا پر خاص روشنی پڑتی ہے۔ یہ مضمون 'نگار' کراچی کے فروری ۵۹ء کے شمارے میں شایع ہوا تھا۔

اردو ادب میں ساحر لدھیانوی کا نام بہت بڑا ہے اور بمبئی کی ٹیلی فون ڈائرکٹری میں ساحر لدھیانوی کا نام بہت باریک ہے۔ ڈائرکٹری میں ساحر کا نام دیکھ کر دل خوشی سے دھڑکنے لگا۔

"ساحر لدھیانوی چینائی نواس سات بنگلہ اندھیری ۵۸ ٹیلی فون نمبر ۸۶۸۵۷"

میں نے بڑی بے تابی سے ٹیلی فون کا ڈائل گھمایا۔

"ہیلو کڈ آئی اسپیک ٹو مسٹر ساحر لدھیانوی؟"

جواب آیا۔ "ساحر اسپیکنگ۔"

میں نے صرف یہ جاننے کے لیے کہ آیا چودہ سال کے بعد بھی ساحر میری آواز پہچانتا ہے یا نہیں۔ اس سے کہا۔

"دیکھیے ساحر صاحب میں آپ کی شاعری کا بڑا مداح ہوں اور آپ سے ملنا۔۔۔"

ابھی میں نے جملہ بھی مکمل نہ کیا تھا کہ اُدھر سے ساحر کی آواز آئی، ساحر جیسے چیخ پڑا۔

"ادئے جلیس کے نیچے۔"

اس کے لہجے میں بھی جیسے دل کی دھڑکن تھی وہ بڑی بے قراری سے بولا۔ "تم اس وقت کہاں سے بول رہے ہو حیدرآباد سے یا گلبرگہ سے؟"

مجھے بڑی خوشی ہوئی کہ ۱۴ سال کی طویل جدائی کے بعد بھی ساحر نے میری آواز پہچان لی۔ میں نے جواب دیا۔

"نہ تو حیدرآباد سے بول رہا ہوں اور نہ گلبرگہ سے، یہیں بمبئی سے بول رہا ہوں، پلیٹن روڈ کے ہوٹل امپریل سے۔"

ساحر نے کہا۔

"بمبئی آکر ہوٹل میں ٹھہرے ہو تو مجھ سے ملنے کے لیے نہ آنا۔" مگر جلد ہی اسے اپنی یہ شرط یاد نہ رہی اور اس نے کہا۔ "میں اپنی کار بھیج رہا ہوں تم اس کار میں سیدھے شری ساؤنڈ اسٹوڈیو پہنچو۔ میں دوسری کار میں وہاں پہنچ رہا ہوں اور تمھارا رُخِ زیبا دیکھنے کے لیے بہت بے تاب ہوں۔"

ٹیلی فون بند ہوگیا۔ امپریل ہوٹل سے اٹھارہ میل دُور اندھیری سے ساحر کی گاڑی آنے والی تھی۔ میں ساحر سے ملنے کے لیے بیتاب ہوگیا۔ مگر ساحر کے انتظار میں ساحر ہی کا گیت گا کر انتظار کی کٹھن گھڑی میں دل بہلا رہا تھا۔

امپریل ہوٹل کے سامنے والے ایرانی ہوٹل کے ریڈیو پر سیلون کا پروگرام ہو رہا تھا اور اس میں ساحر لدھیانوی کے گیت نشر کیے جا رہے تھے۔

زندگی بھر نہیں بھولے گی وہ برسات کی رات
ایک انجان حسینہ سے ملاقات کی رات

گیارہ بجے کے قریب میرے کمرے میں ایک شخص بغیر اجازت کے داخل ہوا اور

میں نے ناگواری کے لہجہ میں پوچھا۔

"کون ہو تم ؟"

اس نے مختصر سا جواب دیا۔

"تکارام ۔"

اور ایک پرچہ میری طرف بڑھا دیا وہ پرچہ ساحر لدھیانوی کا تھا۔ تکارام ساحر کا ڈرائیور تھا۔ وہ کہہ رہا تھا۔

"صاحب نے بولا ہے دو بجے تک شری ساؤنڈ اسٹوڈیو لے آؤ۔ صاحب اُدھر دو بجے پہنچے گا۔"

دو بجنے میں بہت دیر تھی اس لیے میں نے سوچا کہ دو بجے تک میں کیوں نہ پاکستان انٹرنیشنل ایئر لائنز عرف پی آئی اے کے دفتر سے واپسی کے لیے ٹکٹ حاصل کر لوں۔ ابھی میں یہ سوچ ہی رہا تھا کہ تکارام بولا۔

"صاحب نے یہ بھی بولا ہے آپ کو جہاں بھی جانا ہے ہم آپ کو لے جائے ۔"

"لے جائے تو پھر لے جائے۔ چلو پھر ذرا ایئر لائنز پی آئی کے دفتر۔"

پی آئی اے کے دفتر سے واپسی کا ٹکٹ نہیں مل سکا لیکن پی آئی اے والوں نے بحری جہاز سابرمتی سے میری واپسی کا بندوبست کرا دیا۔ سابرمتی جہاز ۲۰ اگست کو بمبئی سے کراچی جانے والا تھا اور اس دن ۱۳ اگست تھی یعنی مجھے اپنے خوابوں کے شہر بمبئی میں رہنے کے لیے پورے ایک ہفتہ کی مہلت مل گئی تھی اور میں بہت خوش تھا کہ ایک ہفتہ کے اندر مجھے بمبئی کی ادبی، صحافتی اور فلمی دُنیا کو اچھی طرح سے دیکھنے کا موقع مل جائے گا۔

ڈھائی بجے میں بمبئی کے مشہور فلم اسٹوڈیو شری ساؤنڈ اسٹوڈیو پہنچا۔ کار سے اُترتے ہی ایک شخص میری طرف بڑھا اور پوچھا۔

"آپ مسٹر ابراہیم جلیس ہیں ؟"

اس شخص کی شکل مشہور فلم ہیرو شیکھر سے ملتی جلتی تھی مگر وہ شیکھر نہیں تھا اردو کا ایک مشہور افسانہ نگار پرکاش پنڈت تھا۔

میں ایک دیوانے کی طرح پرکاش پنڈت سے لپٹ گیا۔ پرکاش پنڈت سے کوئی بارہ برسوں سے میری نہایت بے تکلفانہ خط و کتابت تھی لیکن اس سے دو بدو ملاقات

کبھی نہیں ہوئی تھی۔ بڑی دیر تک ہمارے دل ایک ساتھ دھڑکتے رہے۔

پرکاش پنڈت نے بتایا کہ :

"شہزادہ (ساحر لدھیانوی اپنے دوستوں میں شہزادے کے نام سے مشہور ہے۔) اندر پروجکشن ہال میں ایک فلم کے رشز دیکھ رہا ہے اس فلم کی نمایش سنسر بورڈ نے ممنوع قرار دے دی ہے اور اب بمبئی فلم سنسر بورڈ نے رپورٹ کے لیے یہ فلم بمبئی رائٹرز ایسوسی ایشن کے حوالے کی ہے۔ اور اپنا شہزادہ فلم رائٹرز ایسوایشن کا نائب صدر ہے۔"

میں یہ سُن کر حیران رہ گیا کہ ہندوستان میں فلم رائٹرز یعنی فلم لکھنے والوں کی کتنی عزت ہے۔ بمبئی کا سنسر بورڈ رپورٹ کے لیے ایسی فلم بھی اُن کو دکھاتا ہے جس کی نمائش اس نے ممنوع قرار دی ہے۔

پرکاش پنڈت کے ساتھ میں پروجکشن ہال میں داخل ہوگیا۔ پروجکشن ہال میں اندھیرا تھا اور سامنے پردۂ سیمیں پر اس فلم کے رشز دکھائے جارہے تھے۔

اندھیرے میں ساحر لدھیانوی کی آواز سنائی دے رہی تھی لیکن ابھی ساحر سے ملاقات نہیں ہوئی تھی۔ ساحر غالباً اس فلم کے پروڈیوسر اور ڈائرکٹر کو یہ ہدایتیں دے رہا تھا کہ اس منظر سے یہ حصّہ کاٹ دیجیے، اس رقص کو نکال دیجیے، اس رقص کو فلاں فلاں جگہ سے دوبارہ ایڈٹ کیجیے وغیرہ وغیرہ۔

میں بڑا متعجب بیٹھا یہی سوچ رہا تھا کہ ایک ہم بھی فلم رائٹر ہیں اور ہمارے فلم ساز ہماری ہی لکھی ہوئی فلم کے بارے میں ہماری ہی تنقید کی کوئی پروا نہیں کرتے۔

فلم ختم ہوئی۔ پروجکشن ہال میں اُجالا ہوا تو میں ساحر کی طرف اور ساحر میری طرف بڑی بے تابی سے بڑھا۔ چودہ سال کے بعد ہم دونوں ایک دوسرے سے ملے تھے اور ہم دونوں کی صحت قابلِ رشک ہوگئی تھی۔ اب سے چودہ سال پہلے ہم دونوں مفلس اور اُردو ادب کے امراض کے باعث نہایت دُبلے پتلے تھے۔ اب ساحر بھی کافی موٹا ہو چکا تھا اور اس کے چہرے پہ تازگی کی دمک تھی۔

ساحر لدھیانوی کو فلم رائٹرز ایسوسی ایشن کا بہت کام تھا لیکن، اس نے اپنے سیکرٹری سے کہا۔ "آج میرا چودہ سال پُرانا دوست آیا ہے آج میں کوئی کام نہیں کروں گا۔"

ساحر لدھیانوی، پرکاش پنڈت اور میں اس پروجکشن ہال سے باہر نکلے تو بہت سے

ادبی اور فلمی ادیب، نئے نغمہ نگار راجہ مہدی علی خاں، قمر جلال آبادی، مکالمہ نگار ورجیندر گوڑ، پروڈیوسر ڈائریکٹر ایکٹر کشور ساہو، ایکٹریس نندا اور سادھنا وغیرہ ملے۔ ساحر اسٹوڈیو میں جدھر سے گزرتا لوگ اُسے بڑے ادب سے سلام کرتے۔

فلمی دُنیا میں ایک گیت نگار کی یہ عزت! میرا دل اندر سے بہت خوش ہو رہا تھا کہ ساحر نے فلمی دُنیا میں بھی ادیبوں اور شاعروں کے مقام کو سرمایہ دار فلم سازوں کے ہم پلّہ بنا رکھا ہے۔ چار بج رہے تھے۔ ساحر نے کہا۔

"چلو چلیں تمھاری آمد کی خوشی میں ایک ٹی پارٹی ہو جائے۔" مَیں نے کہا "نہیں پہلے دیو آنند سے ملیں گے پھر چائے پئیں گے۔"

ساحر نے کہا کہ دیو آنند کسی فلم کی شوٹنگ کے سلسلے میں باہر گیا ہوا ہے ملنا ہے تو سنیل دت سے مل لو۔ وہ جے دیو کے گھر آنے والا ہے۔

سنیل دت، نرگس کے شوہر سے میری ملاقات نہیں تھی۔ جے دیو بھی بڑا پیارا آدمی ہے۔

طے یہ ہوا کہ ہم جے دیو کے گھر چل رہے ہیں وہیں چائے پئیں اور جے دیو سے بھی مل لیں۔

جے دیو کا فلیٹ بھی چرچ گیٹ کے علاقہ میں ہے ہم وہاں سے چرچ گیٹ روانہ ہو گئے۔

میوزک ڈائریکٹر جے دیو کوئی بہت مشہور میوزک ڈائریکٹر نہیں ہے۔ مگر ساحر لدھیانوی کے بارے میں ہندوستان کی فلم انڈسٹری میں یہ مشہور ہے کہ وہ ہندوستان کی فلمی دُنیا کو نئے میوزک ڈائریکٹروں سے روشناس کراتا ہے۔

یہ انکشاف میرے لیے بڑا عجیب سا تھا۔

ہمارے مُلک میں بلکہ ہندوستان میں بھی یہ عام طریقہ ہے کہ فلم ساز پہلے میوزک ڈائریکٹر کا انتخاب کرتا ہے اور شاعر کا انتخاب میوزک ڈائریکٹر کی مرضی پر چھوڑ دیتا ہے۔

فلمی دُنیا میں بالعموم میوزک ڈائریکٹر کا شاعر سے کہیں زیادہ مقام ہوتا ہے جب کوئی فلم بنتی ہے اور کوئی ڈسٹری بیوٹر یعنی فلم کا تقسیم کار اُسے خریدنا چاہتا ہے تو صرف یہ پوچھتا ہے کہ "میوزک ڈائریکٹر کون ہے؟"

نوشاد ہے ؟

ایس، ڈی، برمن ہے ؟

شنکر جے کشن ہے ؟ کون ہے ؟

کوئی ڈسٹری بیوٹر یہ نہیں پوچھتا کہ گیت کس نے لکھے ہیں۔ مگر مجھے یہ دیکھ کر بڑی حیرت ہوئی کہ ساحر لدھیانوی اور مجروح سلطان پوری نے فلمی دُنیا کی اس روایت کو بالکل ہی اُلٹ کر رکھ دیا ہے۔ جس فلم میں ساحر لدھیانوی اور مجروح سلطان پوری کے گیت ہوتے ہیں تو فلم خریدنے والا یہ نہیں پوچھتا کہ فلم کا میوزک ڈائرکٹر کون ہے۔ ان دونوں کے نام ہی پر فلم گرم کیک کی طرح بک جاتی ہے۔

یہ بات کبھی تصور میں بھی نہیں آسکتی کہ فلمی دُنیا میں شاعر بھی کسی میوزک ڈائرکٹر کے ہم پلّہ ہو جائے گا۔ بلکہ میوزک ڈائرکٹر اپنی وقعت کھو بیٹھے گا۔

پرکاش پنڈت نے مجھے شاعر کے اس مقام کا بڑا ہی دلچسپ منظر بتایا۔ پرکاش نے کہا:

فلم "بازی" میں ساحر کے گیت تھے اور میوزک ڈائرکٹر ایس، ڈی، برمن تھے۔ جب فلم "بازی" کے سارے گیت بقول فلم والوں کے ہٹ ہوگئے تو ایک دعوت میں ساحر اور برمن میں چونچیں لڑ گئیں، برمن نے ساحر سے کہا۔

"کیا ہیں تمھارے گیت ——— دراصل میری طرزیں ہیں جن کی وجہ سے گانے مقبول ہوئے۔"

ساحر نے اسی وقت عہد کیا کہ وہ کسی مشہور میوزک ڈائرکٹر کے لیے گیت نہیں لکھے گا اور فلمی دُنیا کو یہ بتادے گا کہ شاعر میوزک ڈائرکٹر سے کہیں بڑا ہوتا ہے۔

چنانچہ اس کے بعد سے آج تک ساحر اپنے عہد پر قائم ہے۔ اس نے نئے میوزک ڈائرکٹروں کو پکڑا اور نہ صرف انھیں فلمی دُنیا سے متعارف کرایا بلکہ آج انھیں نوشاد، ایس، ڈی، برمن، سی رامچندر اور شنکر جے کشن کے مقابلے میں لا کھڑا کیا۔

فلم "بازی" کے بعد ساحر نے کسی بڑے سکہ بند قسم کے میوزک ڈائرکٹر کے ساتھ کام نہیں کیا لیکن اس کے باوجود ساحر کے گیت آج ہندوستان میں زبان زدِ خاص و عام ہیں۔ مثال کے طور پر ساحر کا یہ گیت:

## زندگی بھر نہیں بھولے گی وہ برسات کی رات

ہندوستان اور پاکستان میں جگہ جگہ گونج رہا ہے۔ بہت کم لوگ جانتے ہیں اس گیت کا میوزک ڈائرکٹر کون ہے مگر سبھی یہ ضرور جانتے ہیں کہ یہ گیت ساحر لدھیانوی کا لکھا ہوا ہے۔

حتیٰ کہ یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ فلم "برسات کی رات" معیار کے اعتبار سے کوئی قابلِ ذکر فلم نہیں مگر وہ فلم صرف اسی ایک گیت کے باعث سینما گھر سے اُترتی ہی نہیں تھی۔

شاعر کے اس مقام کا ترقی پسند ہدایت کار اور فلمساز گرودت نے عملی اعتراف کے طور پر شاعر کی بلکہ ساحر کی زندگی پر ایک نہایت کامیاب اور بہت ہی معیاری فلم "پیاسا" کے نام سے بنائی۔

اور یہ کہنا بھی کسی طرح غلط نہیں کہ فلم "پیاسا" محض ساحر لدھیانوی کی ادبی نظموں کے باعث ایک نہایت کامیاب فلم ہے جو اس حقیقت کا ایک ثبوت ہے کہ آج کل کی ہندوستان کی فلمی دُنیا اب پرانے ٹیپکل فلمی گیتوں کے بجائے صرف ایسے گیتوں کی وجہ سے مترنم ہے جو بیک وقت فلمی بھی ہیں اور ادبی بھی۔ آج ہندوستان کی فلمی دُنیا میں :

او جانے والے بالموا۔ لوٹ کے آ، لوٹ کے آ

کو کوئی نہیں پوچھتا۔ آج کے ہندوستان میں اس قسم کے فلمی گیت گونج رہے ہیں :

جانے وہ کیسے لوگ تھے جن کے پیار کو پیار ملا
ہم نے تو جب کلیاں مانگیں کانٹوں کا ہار ملا

کھل گئے راز کئی، بات کچھ بن ہی گئی
جانے کیا تونے کہی جانے کیا میں نے سُنی
بات کچھ بن ہی گئی، جانے کیا تونے کہی

ساحر اور مجروح جیسے شاعروں سے پہلے فلمی دُنیا میں اس بات کی گنجائش ہی نہ تھی کہ ٹھیٹ ادبی نظمیں فلموں میں بھی جگہ پاسکیں لیکن آج سارے ہندوستان میں ساحر کی مشہور ادبی نظم "چکلے" فلم کے ذریعے گونج رہی ہے۔

ملاحظہ فرمائیں :

یہ کوچے یہ نیلام گھر دل کشی کے
یہ لٹتے ہوئے کارواں زندگی کے
کہاں ہیں کہاں ہیں محافظ خودی کے
جنھیں ناز ہے ہند پر وہ کہاں ہیں

آج ایسی بلند پایہ نظمیں فلمی گیتوں کا قالب اختیار کر کے سنگیت اور شاعری کے معیار کو اوجِ ثریا تک پہنچائے ہوئے ہیں۔

یہی وجہ ہے کہ آج ہندوستان میں "مرزا غالب" کی زندگی بھی فلم کا موضوع بن سکتی ہے۔

آج ہندوستان کا رکشہ والا، بوٹ پالش والا اور گھوڑا گاڑی والا ایسے گیت نہیں گاتا کہ:

پیپل کے پیڑ تلے میں بھی ملوں تم بھی ملو
منظور تمھیں ؟ . . . . منظور

بلکہ وہ غالب کی غزل گاتا ہے۔

ادبی شاعری کا فلمی دُنیا میں مقام!
حیرت ہے — باعثِ رشک ہے!!

پرکاش پنڈت نے شاعر اور میوزک ڈائرکٹر کے علاوہ شاعر اور گلوکارہ کی چپقلش کا بھی ایک بڑا ہی دل چسپ واقعہ سُنایا۔

لتا منگیشکر آواز کی دیوی ہے اور بلاشبہ وہ برصغیرِ پاک و ہند میں ساحر لدھیانوی سے کہیں زیادہ مشہور و مقبول ہے۔ ہر فلمساز کی یہ خواہش ہوتی ہے کہ لتا منگیشکر کے زیادہ سے زیادہ گانے اس کی فلم میں ہوں۔ فلم خریدنے والا سب سے پہلے یہ بھی پوچھتا ہے کہ آپ کی فلم میں لتا منگیشکر نے کتنے گانے گائے ہیں۔

ہر شاعر کی یہ تمنا ہوتی ہے کہ اس کا گیت لتا منگیشکر گائے۔

ساحر کی بھی ابتدا میں یہی خواہش تھی اور لتا نے ساحر کے متعدد گانے بڑے شوق اور عقیدت کے ساتھ گائے لیکن ایک دن کسی فلم ساز نے ساحر اور لتا کی موجودگی میں ساحر سے کہا۔

" ساحر صاحب! اگر لتا کی آواز نہ ہو تو آپ کے گیت بھی بے جان ہیں "

ساحر ——— ایک خوددار اور ادبی شاعر ——— ! اسے تاؤ آگیا اور اس نے لتا منگیشکر اور اس فلمساز کے سامنے یہ حلف اٹھایا کہ :

" جب تک میں یہ ثابت نہ کر دکھاؤں گا کہ اچھی ادبی شاعری لتا منگیشکر کی آواز کی محتاج نہیں ہے۔ لتا منگیشکر میرا ایک گیت بھی نہیں گائے گی۔" چنانچہ اس کے بعد ساحر کا جس فلم کمپنی سے معاہدہ ہوتا تو وہ پہلی شرط یہ رکھتا تھا کہ :

میرا کوئی گیت لتا منگیشکر نہیں گائے گی۔"

ظاہر ہے کہ کوئی فلمساز لتا منگیشکر کو نظر انداز کرنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا وہ ساحر لدھیانوی کو تو ٹکا سا جواب دے سکتا تھا لیکن لتا کو کسی قیمت پر بھی نظر انداز نہ کر سکتا تھا۔

مگر ساحر لدھیانوی نے ہمت نہ ہاری اور پورے دو سال تک اس کا کوئی گیت لتا منگیشکر نے نہ گایا۔ اس کے باوجود ساحر کے گیت سُدھا ملہوترہ جیسی غیر معروف گانے والی کی آواز میں انہی اونچائیوں میں گونجتے رہے جہاں تک صرف لتا منگیشکر کی آواز پہنچ سکتی تھی۔

میں بُت بنا فلمی دُنیا میں ادبی شاعر کے اس اعزاز پر غور کر رہا ہوں۔ ساحر لدھیانوی کار چلا رہا ہے اور مُسکراتے ہوئے کہہ رہا ہے۔

" اب لتا منگیشکر سے میری پھر دوستی ہو گئی ہے اب دوستی صحیح معنوں میں ہو گئی ہے۔ دوستی دراصل دو برابر کے آدمیوں میں ہوتی ہے۔"

OO

# شاعری پر مضامین

مسعود منور
جاں نثار اختر
ناز صدیقی

مسعود منور

# فراق اور احتجاج کا شاعر

میں ساحر سے بہت بچپن میں تو نہیں کہنا چاہیئے اپنے لڑکپن میں متعارف ہوا تھا۔ ہائی اسکول کی نویں جماعت میں تھا۔ یہ ۵۰ء کی دہائی کا آخری حصہ رہا ہوگا کہ میرا تعارف "تاج محل" سے ہوا۔ تاج محل میں نے نہیں دیکھا۔ ہندوستان میں چھ ماہ گزار کر بھی نہیں دیکھ سکا۔ لیکن یوں محسوس ہوتا ہے جیسے تاج محل میرے لڑکپن کی گمشدہ یاد ہے۔ ایک ایسی یاد جس کے سوتے ساحر کی شاعری سے پھوٹتے ہیں۔ ساحر کی نظم "تاج محل" آج بیس برس گزر جانے کے بعد بھی صحاف صحاف مجھے زبانی یاد ہے۔ اپنے ان ہم جماعتوں کے صبیح اور ملیح چہروں کی طرح جن کی آنکھوں میں شرارت اور معصومیت باہم ہو کر فطرت کا ایک عجیب معمّا بن جاتی ہے اور سکول کے کمپاؤنڈ میں کھیل کے وقفے کے دوران ایک دوسرے پر پھینکی ہوئی بے ساختہ مسکراہٹوں میں حنوط ہو جاتی ہے۔ یہی حنوط مسکراہٹ زمستاں میں پہاڑوں پر برف کے پھول کھلاتی ہے اور میدانوں میں یاسمین کی جھاڑیوں پر تتلیوں کی طرح منڈلاتی کسی شریر بالک کی چٹکی میں رنگ کا سپنا بن کر اُسے حیران کر دیتی ہے۔ ایسی تھی ساحر کی شاعری۔

جی ہاں وہ تتلی میں نے بھی پکڑی تھی، غمگین اور الم رسیدہ تتلی، اس کے رنگ میری اُنگلیوں پر ابھی تک تازہ ہیں۔ میں انھیں دیکھتا ہوں تو مترنم مصرعوں کے لاوے

